جیسا کہ میں نے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کو بدر کے معرکے کے وقت دیکھا ۱؎

مسلم اور بیہقی نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کی کہ مجھ سے حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے بیان فرمایا۔ جب بدر کا دن ہوا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مشرکوں کے لشکر کی طرف دیکھا ان کی تعداد ایک ہزار تین سو ستر ہ تھی۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے روبقبلہ ہو کر دعا کے لیے دست سوال دراز کئے۔ اس قدر دراز کہ ردائے مبارک شانوں سے نیچے ڈھلک گئی۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ آگے بڑھے اور چادر کو درست کیا او پھر حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے پیچھے کھڑے ہو گئے اور اس غیر معمولی حالت میں نہایت ادب و احترام اور عزم و یقین کے جذبات کے ساتھ عرض کیا۔ اے رحمت عالم صلی اللہ علیہ وسلم اظہار مدعا میں آپ نے رب سے بہت اصرار کر لیا یقیناً اللہ تعالیٰ نصرت فرمائے گا۔

اس موقع خاص پر اللہ نے جو نصرت فرمائی اس کا ذکر مندرجہ ذیل آیت کریمہ میں اللہ تعالیٰ نے اس طرح فرمایا

اِذْ تَسْتَغِيْثُوْنَ رَبَّكُمْ فَاسْتَجَابَ لَكُمْ اَنِّيْ مُمِدُّكُمْ بِاَلْفٍ مِّنَ الْمَلٰٓئِكَةِ مُرْدِفِيْنَ○

جب تم اپنے رب سے طلب دعا کر رہے تھے تو میں نے اس کو شرف قبول بخشا اور میں نے تمہاری ایک ہزار فرشتوں سے پشت پناہی کی۔

واقدی اور ابن عساکر نے حضرت عبدالرحمن بن عوف رضی اللہ عنہ سے روایت کی کہ میں نے میدان بدر میں حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے دائیں بائیں اور آگے پیچھے چار اشخاص کو دیکھا اور یہ سب جارحانہ شان سے کفار پر حملے کر رہے تھے۔

ابن اسحاق، ابن جریر، بیہقی اور ابونعیم نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کی کہ بنی غفار کے ایک شخص نے بتایا کہ میں اور میرا چچا معرکہ بدر کے موقع پر موجود تھے، ہم نے اس وقت تک اسلام کو سمجھا تھا نہ قبول کیا تھا۔ ہم دونوں پہاڑ پر چڑھے انتظار کر رہے تھے کہ دونوں فریقوں میں سے کوئی ایک ہزیمت کھا کر بھاگے اور ہم جا کر جا بجا ان سے مال کو لوٹیں۔ اسی دوران فضا میں ایک طرف سے ابر بلند ہوا جب وہ آگے تک پہنچ کر پہاڑ کے نزدیک ہوا تو ہم نے گھوڑوں کے ہنہنانے کی آوازیں سنیں پھر کسی کی آواز سنی۔ "اقدم خیزوم" یعنی خیزوم آگے بڑھ۔

---

۱؎ مشرکین مکہ نے صف بندی شروع کی تو حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پاکبازہ جانبازان اسلام کو بھی "بنیان مرصوص" کی شکل دینے کے لیے اپنے دست مبارک میں ایک تیر لیا اور اشارے سے صفوں کو درست کیا اور پھر صفوں کے وسط میں آ کر ایک مختصر موثر اور جامع تقریر کی۔ اس کے بعد درگاہ قاضی الحاجات میں دعا کے لیے ہاتھ اٹھائے۔ آج حق و باطل اور خیر و شر کا فیصلہ کن معرکہ تھا۔ جس میں ایک جانب قریش کی پوری طاقت جس میں ایک سو سوار، سات سو اونٹ، ایک ہزار سے زیادہ نوجوان اور سامان و اسلحہ کی فراوانی اور دوسری طرف مع کم عمر لڑکوں کے ۳۱۳ مجاہد اسلام جن میں ۸۳ مہاجرین اور باقی انصار تھے۔ انصار میں ۶۱ آدمی اوس سے ۱۷۰ خزرج کے یہ بیچارے جنگ کرنے کی پوزیشن میں نہ تھے نہ اس ارادہ اور تیاری سے مدینہ سے نکلے تھے۔ ان کے پاس کل ۳ گھوڑے، ۷۰ اونٹ تھے۔ زرہ بکتر خود وغیرہ صرف دو چار آدمیوں کے پاس۔ یہ فرق حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر ظاہر تھا۔ جانتے تھے کہ حق کے دشمن حق پرستوں کو بہر حال مٹا دینے کے ارادہ سے ان کے سروں پر چڑھ آئے ہیں پس سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا دل بھر آیا خضوع و خشوع کی حالت طاری ہوئی سجدہ ریز ہوئے اور فرمایا

"اے اللہ! اگر آج تیرے یہ چند عبادت گزار مٹ گئے تو پھر تو کبھی دنیا میں پوجا نہ جائے گا۔"

حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اسی حالت میں تھے کہ ملک الامین نے بشارت دی کہ "اللہ نے حق و صداقت کرنے کا ارادہ فرمایا اور کافروں کی جڑ کاٹنے کا خواہ یہ مجرم لوگ ناپسند کریں۔ جب آپ اپنے رب سے فریاد کر رہے تھے اللہ نے دعا قبول کی اور آپ کو ایک ہزار فرشتوں سے مدد دی جاتی ہے۔

ابن اسحاق اور بیہقی نے ابو واقد لیثی سے روایت کی۔ انہوں نے فرمایا میں بدر کے دن مقابلے سے ایک مفرور مشرک کا تعاقب کر رہا تھا حتی کہ وہ میری زد پر آیا اور میں اس پر وار کرنے ہی والا تھا کہ کسی نادیدہ طاقت نے اسے قتل کر دیا۔

ابن سعد نے عکرمہ سے روایت کی کہ بدر کے دن جس طرح مشرکین کی گردن زدنی ہوئی میں حیران تھا کہ کون اس طرح ان کو قتل کر دیتا ہے۔

واقدی اور بیہقی نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت کی کہ دراصل فرشتے لوگوں کی جانی پہچانی صورت انسانی میں مجاہدین اسلام کو ثابت قدم رکھنے اور ہمتیں بندھانے آئے تھے۔ وہ کسی جانے پہچانے شخص کی صورت اختیار کر کے آتے اور بتاتے کہ کافر مرعوب ہیں ان میں جرأت جنگ اور تاب مقابلہ نہیں ہے۔ یا ان کے رہنماؤں اور سرداروں میں اتحاد اور متحد الخیالی نہیں ہے اس بارے میں ارشاد خداوندی بھی ہے

اِذْ یُوْحِیْ رَبُّکَ اِلَی الْمَلٰٓئِکَةِ اَنِّیْ مَعَکُمْ فَثَبِّتُوا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا (انفال رکوع ۲ آیت ۱۲) یاد کرو جب رب نے فرشتوں کو حکم دیا کہ میں تمہارے ساتھ ہوں سوتم اہل ایمان کی ہمت بڑھاؤ۔

واقدی اور بیہقی رحمہما اللہ نے سائب بن ابو حبیش سے روایت کی وہ کہتے تھے کہ مجھے کسی انسان نے قید نہیں کیا۔ لوگ پوچھتے کہ پھر کس نے قید کیا؟ تو وہ بتاتے' جب قریش نے ہزیمت اٹھائی وہ قتل ہوئے اور بھاگے تو میں بھی بھاگ کھڑا ہوا دفعتاً ایک گورے رنگ' دراز قامت شخص سفید گھوڑے پر سوار میرے سامنے آیا اور باندھ کر ڈال دیا۔ اس کے بعد حضرت عبدالرحمن بن عوف رضی اللہ عنہ نے مجھے بندھا پا کر اسلامی لشکر میں اعلان کیا کہ اس کو کس نے باندھا ہے؟ مگر سب نے لاعلمی کا اظہار کیا پھر وہ مجھے اسی حالت میں اٹھا کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں لے آئے۔ آپ نے پوچھا تم کو کس نے باندھا؟ میں نے جواب دیا کہ میں اس کو نہیں جانتا۔ تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اس کو کسی فرشتے نے قید کیا ہے۔

واقدی' حاکم اور بیہقی رحمہما اللہ نے حکیم بن حزام رضی اللہ عنہ سے روایت کی انہوں نے کہا کہ میں نے بدر کے دن دیکھا ہے کہ آسمان سے وادی خلیص میں ایک چادر گری ہے۔ جس نے سارے افق کو گھیر لیا ہے اور میں نے دیکھا کہ وادی میں ہر طرف چیونٹیاں ہی چیونٹیاں ہیں۔ فوراً میرے دل میں یہ خیال آیا ضرور آسمان سے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی تائید میں کوئی چیز آئی ہے۔ پھر سوائے ہزیمت کے کچھ نہ تھا۔ وہ چار فرشتے تھے' جو مدد کے لئے آئے تھے۔

بیہقی اور ابو نعیم رحمہما اللہ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت کی کہ ایک پست قد انصاری' بنی ہاشم کے طویل قد شخص کو پکڑ کر لائے۔

ابو نعیم رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی روایت میں حضرت عباس بن عبدالمطلب رضی اللہ عنہ اس قیدی کا نام بھی بتایا ہے۔ اس ہاشمی قیدی نے کہا مجھے اس لے کر آنے والے شخص نے گرفتار نہیں کیا بلکہ ایک ایسے شخص نے گرفتار کیا تھا۔ جس کے سر پر بال نہ تھے اور وہ ایک خوبصورت اور وجیہہ آدمی تھا اور ابلق گھوڑے پر سوار تھا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: وہ ملک کریم تھے۔

ایک دوسری روایت میں ہے کہ حضرت عباس رضی اللہ عنہ کو گرفتار کرنے والے ابوالیسر کعب بن عمرو رضی اللہ عنہ تھے۔ ابوالیسر

رضی اللہ عنہ ایک ٹھوس اور گٹھے ہوئے جسم کے آدمی تھے اور انہوں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا کہ ایک اجنبی نے اس کام میں میری مدد کی ہے)۔

امام احمد اور طبرانی رحمہما اللہ نے ''اوسط'' میں حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت کی کہ غزوۂ بدر میں گھمسان کا رن پڑا تو ہم میں سے اکثر جی دار اور شجاع لوگ جن میں خود بھی شامل ہوں' صرف مدافعانہ لڑائی لڑ رہے تھے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم سارے اسلامی لشکر میں سب سے زیادہ قوت اور شجاعت سے مشرکوں کو پیچھے دھکیلتے ہوئے برابر آگے بڑھ رہے تھے۔

ابونعیم نے حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت کی کہ میدان بدر میں صفوں کی ترتیب اور درستی کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کنکریوں کو لے کر لشکر مشرکین کے چہروں کی طرف پھینکا جس سے ان کی بصارت اور مدافعت کی قوتیں زائل ہو گئیں۔ اس بات کو قرآن حکیم نے مَارَمَیْتَ اِذْ رَمَیْتَ وَلٰکِنَّ اللّٰہَ رَمٰی الآیہ کے الفاظ میں بیان فرمایا ہے۔

ابن اسحاق' حاکم اور بیہقی نے حضرت عبداللہ بن ثعلبہ بن صغیر سے روایت کی کہ یوم بدر میں ابوجہل نے' جہالت سے مملو دعا کی' اس نے کہا:

اے خدا محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے ہماری قرابت کو توڑ دیا' قبیلوں میں تفرقہ ڈلوا دیا اور ہمارے روبرو اس دین کو لائے جس سے سب ہی ناواقف ہیں' پس سچائی ہمارے ساتھ ہے' اور ہمیں کو غالب آنا ہے۔

پس وہ کچھ ہی دیر بعد مارا گیا اور اس کے بارے میں کلام الٰہی بتا رہا ہے کہ اِنْ تَسْتَفْتِحُوْا فَقَدْ جَآءَکُمُ الْفَتْحُ ۔ الآیہ

ابونعیم نے حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت کی۔ انہوں نے فرمایا کہ میں نے ان کنکریوں کی آوازیں سنی تھیں جو بدر کے دن آسمان سے ماری گئیں تھیں گویا وہ طشت میں گر رہی ہیں پھر جب لوگوں نے صفیں درست کیں تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کنکریوں کو لے کر مشرکین کے چہرے پر پھینکا اس کا ذکر اللہ نے اس طرح فرمایا ہے۔

وَمَا رَمَیْتَ اِذْ رَمَیْتَ وَلٰکِنَّ اللّٰہَ رَمٰی [1]

بیہقی اور ابونعیم وغیرہ نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت کہ قریش کا قافلہ حسب معمول تجارت کے لئے ملک شام گیا ہوا تھا۔ میر قافلہ ابوسفیان تھے اور ۳۰ سے ۴۰ افراد ان کے ساتھ تھے۔ تجارتی کاروبار سے فارغ ہو کر جب اپنے وطن مکہ کو لوٹ رہے تھے تو مدینہ کے قریب ان کے مقرر کردہ جاسوسوں نے خبردار کیا کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم مع اپنے اصحاب رضی اللہ عنہم کے تمہارے قافلے پر حملہ کرنے آ رہے ہیں۔ اس خبر کے ملتے ہی ابوسفیان نے فوراً ایک تیز رفتار سوار کو روانہ کیا کہ مکہ پہنچ کر پوری صورتحال قریش کے سامنے رکھے اور کہے کہ وہ جلد از جلد پوری تیاری کے ساتھ مدد کو پہنچیں ورنہ نقصان مال کے ساتھ ہی جانوں کا بھی خطرہ ہے۔

یہ اطلاع پا کر قریش مکہ نہایت جوش و خروش کے ساتھ روانہ ہو گئے۔ ادھر ابوسفیان' ساحل کے کنارے کے قافلے کو احتیاط اور تیزی سے نکال کر لے گئے اور قریش کو اپنی خیریت کے ساتھ یہ بھی کہلا بھیجا کہ ''ظاہر ہے کہ خطرہ ٹل گیا اب تم لوگ واپس ہو جاؤ مگر ابوجہل نے از راہ نخوت انکار کیا اور کہا کہ:

---

[1] آپ نے مشت خاک نہیں پھینکی' لیکن اس کو اللہ نے پھینکا۔

میدان بدر میں جہاں عرب کا سالانہ اجتماع ہوتا ہے جا کر ٹھہریں گے۔ تین روز تک پرتکلف کھانے اور پکوان پکائیں گے اور جشن منائیں گے۔ یہ اس لیے کہ ان غریب الدیار اور لاچار مسلمانوں کے دل دہل جائیں اور آئندہ ان کو قافلے لوٹنے کا خیال نہ آئے۔ ثانیاً تمام قبائل عرب میں ہمارے آنے کی شہرت اور ہماری طاقت کا چرچا ہو جائے۔

نبی ﷺ ۹ رمضان ۲ ہجری مطابق ۵ مارچ ۶۲۳ء کو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی ایک جماعت کے ساتھ مدینہ سے نکلے۔ جب حضور علیہ السلام "وادی زفران" میں پہنچے تو معلوم ہوا کہ قافلہ تو نکل گیا مگر اہل مکہ کا عظیم الشان لشکر بدر کی طرف بڑھ رہا ہے۔ آپ نے صحابہ رضی اللہ عنہم سے مشورہ کیا۔ چونکہ جنگ کے ارادے سے نہ نکلے تھے اس وجہ سے بعض لوگوں نے اس بے سروسامانی کے ساتھ قریش کے مقابلے میں جانا پسند نہ کیا۔ اس موقع پر آپ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کا وعدہ ہے کہ وہ دونوں گروہوں میں سے ایک پر فتح ضرور دے گا[1] چونکہ قافلہ تو نکل گیا اس لئے لشکر قریش پر ہماری کامیابی یقینی ہے۔"

حضور علیہ السلام کے ارشاد کے جواب میں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ اور حضرت مقداد رضی اللہ عنہ نے کہا کہ ہم کو جو حکم ہو تعمیل کیلئے حاضر ہیں لیکن آنحضرت کا روئے سخن دراصل انصار کی طرف تھا کیونکہ ان ہی کی طاقت اور تعداد زیادہ تھی اور ان سے سابق میں جس معاہدہ پر بیعت لی گئی تھی وہ یہ تھی کہ اگر کوئی دشمن اسلام مدینہ پر چڑھائی کرے گا تو وہ اپنی پوری قوت کے ساتھ حملہ آور سے جنگ کریں گے۔ یہ بات نہیں کی گئی تھی کہ باہر دوسرے مقامات پر جا کر دشمنوں پر حملہ آور ہوں گے۔

حضرت سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ رئیس انصار سمجھ گئے اور فوراً عرض کیا

اے اللہ کے رسول اللہ ﷺ شاید آپ کا خطاب ہماری طرف ہے۔ اللہ جانتا ہے کہ اگر آپ حکم دیں تو ہم بلا تامل اور بلا خوف سمندر میں کود پڑیں۔

ان کا یہ بہترین جواب سن کر حضور علیہ السلام خوش ہوئے۔ حاضرین نے دیکھا کہ آپ کا چہرہ مبارک چمک اٹھا اور سب نے نعرہ تکبیر بلند کیا۔

اکثر علماء حدیث نے حضرت حباب بن منذر رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے کہ معرکہ بدر کے موقع پر چونکہ کامیابی کا یقین تھا اس وجہ سے اس مختصر جماعت اصحاب کے ساتھ بدر کی جانب روانہ ہو گئے۔ اور مدینہ سے لوگوں کو مزید بلانے کی ضرورت نہ سمجھی۔ بدر کے مقام پر پہنچ کر پہلے چشمہ آب پر حضور علیہ السلام نے اترنے کا حکم فرمایا۔

حباب بن منذر رضی اللہ عنہ نے دریافت کیا یہاں پر اترنے کا حکم الہامی ہے کہ جس میں اظہار رائے مشورے اور چون و چرا کی گنجائش نہیں۔ حضور علیہ السلام نے خود اپنی رائے سے جنگی تدبیر کا لحاظ اور ضرورت کا تقاضا سمجھ کر اختیار فرمایا ہے؟

آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ یہ خود میری رائے ہے۔

---

[1] آیت وعدہ یہ ہے وَاِذْ یَعِدُکُمُ اللّٰهُ اِحْدَی الطَّآئِفَتَیْنِ اَنَّهَا لَکُمْ وَتَوَدُّوْنَ اَنَّ غَیْرَ ذَاتِ الشَّوْکَةِ (پ ۹۔ انفال آیت ۷) اور تم لوگ اس وقت کو یاد کرو جب کہ اللہ تعالیٰ نے تم سے ان دو جماعتوں میں سے ایک کا وعدہ فرمایا کہ وہ تمہارے ہاتھ آ جائے گی اور تم غیر مسلح جماعت (قافلہ) کی تمنا کر رہے تھے۔

حضرت حباب نے کہا کہ میرے خیال میں یہ مقام موزوں نہیں بلکہ مناسب تو یہ تھا کہ اور آگے بڑھ کر ہم قریش کی فرودگاہ کے قریب ترین چشمہ پر قبضہ کرلیں اور اپنے لئے حوض بھر کر اردگرد کے کنوؤں اور چشموں کو پاٹ دیں تا کہ اسلام اور اس کے خادموں کے دشمن جو کہ اپنی ساری قوت اور شوکت کو سمیٹ کر اور پھر اس کو اپنے سروں پر رکھے ہوئے نمائش کر رہے ہیں۔ ایک قطرہ آب نہ پاسکیں۔"

حضور علیہ السلام نے ان کی تجویز کو سراہا اور پھر اسی کے مطابق عمل کیا۔ میدان کے اس حصہ میں جس میں نسل انسانی کا سب سے محترم اور باعظمت قافلہ فروکش[1] ہوا۔ اس میں ایک جانب صاحب خلق عظیم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے لیے حضرت سعد کے مشورے سے ایک سائبان بنایا گیا تا کہ حضور علیہ السلام اپنے جانثاروں کے درمیان اس میں استراحت فرمائیں۔

ابن سعد نے عکرمہ سے روایت کی کہ اس دن تمام مسلمان اونگھ سے رہے تھے اور میدان بدر کے ریگ زار میں اترے ہوئے تھے۔ پھر اللہ تعالیٰ نے بارش کر دی تو وہ ریگزار ایک ہموار مسطح اور منجمد میدان بن گیا ہم محفوظ ہو کر بہت مزے سے اس پر چلنے لگے اور قریش کے پڑاؤ اور اس کے قریب کا حصہ زمین جو انہوں نے ریت سے محفوظ رہنے کیلئے پختہ چکنی مٹی کا اپنے لئے منتخب کرلیا تھا۔ بارش سے لیس دار ودلدل بن گیا وہ چلتے ہوئے اس پر ضرور پھسلتے اور بغیر گرے نہ بچتے۔ معرکہ بدر میں ان کی یکسر تباہی اور بربادی کی یہ بھی ایک بڑی وجہ تھی۔ اللہ تعالیٰ نے قرآن حکیم میں مسلمانوں پر اپنے اس انعام کا تذکرہ فرمایا ہے[1]

ابن سعد نے زید بن اسلم سے روایت کی کہ غزوہ بدر میں حضرت قتادہ بن نعمان رضی اللہ عنہ کی آنکھ کو ایسا صدمہ پہنچا کہ آنکھ کا پورا ڈھیلا نکل کر رخسار پر آپڑا تو حضور علیہ السلام نے اپنے دست مبارک سے اس کو آنکھ کے حلقے میں رکھ دیا اور ان کی آنکھ بالکل درست ہوگئی۔

شیخین نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مشرکین مکہ کے اس گڑھے پر کھڑے ہوئے جن میں ان کے مقتول بھر دیئے گئے اور کہا کہ اے فلاں بن فلاں جو وعدہ ہمارے رب نے ہم سے فرمایا تھا وہ تو ہم پاچکے اور جو وعید[2] تم کو ملی تھی ضرور اس سے تمہارا سابقہ ہوگا۔"

حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے عرض کیا اے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم آپ تو ایسے اجسام سے خطاب فرما رہے ہیں کہ جن میں روح اور زندگی نہیں ہے۔

---

[1] طبری کی روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اپنے مقام سے اٹھ کر اس چشمہ پر آ کر فروکش ہوئے آپ نے پکھوں میں پانی سے بھر لیں اور اس چشمہ کے رو پر اپنے صحابہ (رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین) کی صف بندی فرمائی۔ رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مقام بدر پر آ کر ارشاد فرمایا تھا کہ یہاں دشمن مارے جائیں گے۔ ع

إِذْ يُغَشِّيكُمُ النُّعَاسَ أَمَنَةً مِّنْهُ وَيُنَزِّلُ عَلَيْكُم مِّنَ السَّمَاءِ مَاءً لِّيُطَهِّرَكُم بِهِ وَيُذْهِبَ عَنكُمْ رِجْزَ الشَّيْطَانِ وَلِيَرْبِطَ عَلَىٰ قُلُوبِكُمْ وَيُثَبِّتَ بِهِ الْأَقْدَامَ ۝

(سورۃ انفال: رکوع ۲- آیت ۱۱)

اس وقت کو یاد کرو جب اللہ تعالیٰ نے تم پر اونگھ طاری کر دیا تھا۔ اپنی طرف سے تم کو چین دینے کے لیے اور تم پر آسمان سے پانی برسایا تا کہ اس کے ذریعہ سے تم کو پاک کردے اور تم سے شیطانی وسوسہ کو دفع کردے اور تمہارے دلوں کو مضبوط کردے اور تمہارے پاؤں جمادے۔

حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جواب میں فرمایا۔ وہ میرے قول کو جتنا وہ سن رہے ہیں تم اس سے زیادہ سننے والے نہیں ہو۔

قتادہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ اس موقع پر اللہ تعالیٰ نے ان کو زندہ کر دیا تھا یہاں تک کہ انہوں نے حضور علیہ السلام کی سرزنش کو سنا۔

واقدی و بیہقی نے حضرت زہری سے روایت کی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بدر کے روز دعا مانگی خدایا مجھے نوفل بن خویلد سے محفوظ رکھ۔ اس کے بعد حضور علیہ السلام نے فرمایا کسی کو نوفل کی خبر ہے؟ یہ سن کر حضرت علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں نے اسے قتل کر دیا ہے۔ یہ سن کر حضور علیہ السلام نے نعرہ تکبیر بلند کیا اور فرمایا اللہ تعالیٰ کا شکر ہے اور اسی کے لئے حمد ہے جس نے میری دعا کو قبول فرمایا

بیہقی نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت کی کہ وَذَرْنِي وَالْمُكَذِّبِينَ أُولِي النَّعْمَةِ وَمَهِّلْهُمْ قَلِيلًا[1] نازل ہونے کے بعد زیادہ وقت نہ گزرنے پایا کہ مشرکین مکہ اور ان کے سارے سردار میدان بدر میں جمع کر دیے گئے اور پھر سہ شنبہ کو ذرا سی دیر میں ان کی پوری قوت کو جس پر وہ مسلمانوں کے مقابلے میں فخر کرتے تھے ہمیشہ کے توڑ دیا۔

شیخین نے حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت کی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کعبہ کے پاس نماز پڑھ رہے تھے کہ قریش کی ایک جماعت آپ کو نماز پڑھتے دیکھ رہی تھی۔ ان بدقماشوں کو شرارت سوجھی کہنے لگے ہم میں سے کوئی ایک آدمی جائے اور فلاں مقام پر جو اوجھ پڑی ہے اسے لا کر محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے شانوں پر رکھ دے۔ پھر ان میں سے ایک بدبخت اٹھا اور اس کو لا کر بحالت سجدہ حضور علیہ السلام کے شانوں پر رکھ دیا جس کی وجہ سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سجدے سے نہ اٹھے اور کافر قلب و ذہن اور مسخ فطرت لوگوں کو اپنے اس عمل اور حرکت کے بعد اس قدر مزہ آیا اس قدر ہنسے کہ کثرت ہنسی سے بے قابو ہو کر ایک دوسرے پر گر گر پڑتے تھے۔ کسی بندۂ خدا نے جا کر فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا کو بتایا وہ لڑکی ہی تھیں آئیں اور بڑی مشقت کے بعد آپ نے اسے علیحدہ کیا۔ مشرکین کی اس قدر نازیبا حرکت پر ملامت کرنے لگیں۔

جب حضور علیہ السلام نے اپنی نماز پوری کر لی تو اپنے رب سے کہا کہ اے میرے اللہ! قریش کو اپنی گرفت میں لے لے۔ تین مرتبہ اس کلمہ کو عرض کیا اور اس کے بعد نام بنام بددعا کی کہ

اے خدا عمرو بن ہشام (ابوجہل)' عتبہ بن ربیعہ' شیبہ بن ربیعہ' ولید بن عتبہ' امیہ بن خلف' عقبہ بن معیط' اور عمار بن ولید کو اپنی گرفت میں لے لے۔

ابن ابی الدنیا اور بیہقی نے شعبی سے روایت کی کہ ایک شخص نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا کہ میدان بدر سے گزرا تو میں نے دیکھا کہ ایک شخص زمین سے نکلتا ہے اور اسے ایک شخص اپنے ہتھوڑے سے مارتا ہے یہاں تک کہ وہ زمین میں غائب ہو جاتا ہے اس کے بعد وہ پھر نکلتا ہے اور اس کے ساتھ وہی عمل کیا جاتا ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم نے ابوجہل کو دیکھا ہے اس پر قیامت

---

[1] وَاصْبِرْ عَلَىٰ مَا يَقُولُونَ وَاهْجُرْهُمْ هَجْرًا جَمِيلًا ۝ وَذَرْنِي وَالْمُكَذِّبِينَ أُولِي النَّعْمَةِ وَمَهِّلْهُمْ قَلِيلًا ۝

اور یہ لوگ جو باتیں بناتے ہیں ان پر صبر کرو اور خوبصورتی کے ساتھ ان سے الگ ہو جاؤ اور مجھ کو اور ان جھٹلانے والے نازونعمت میں رہنے والوں کو چھوڑ دو اور ان لوگوں کو تھوڑے دنوں اور مہلت دے دو۔ (پ ۲۹ سورہ مزمل رکوع ۱ آیت ۱۱)

تک یونہی عذاب ہوتا رہے گا۔

بیہقی نے بہ طریق موسیٰ بن عقبہ ابن شہاب سے روایت کی کہ اللہ تعالیٰ نے فتح بدر کے سبب مشرکوں اور منافقوں کی گردنوں کو پست وخوار کردیا اس کے بعد مدینہ طیبہ میں کوئی یہودی اور منافق ایسا نہ رہا جس کی گردن بدر کی شکست کی بنا پر نہ جھک گئی ہو گویا یہ دن ''یوم فرقان'' تھا کہ اس دن اللہ تعالیٰ نے کفر و ایمان کے درمیان فرق و امتیاز پیدا کردیا۔

واقدی نے روایت کی کہ مجھ سے عمر بن عثمان جحی نے۔ انہوں نے اپنے والد سے اور انہوں نے اپنی پھوپھی سے حدیث بیان کی کہ عکاشہ بن محصن نے کہا کہ بدر کی جنگ میں جب میری تلوار ٹوٹ گئی تو حضور اکرم ﷺ نے مجھے ایک لکڑی عطا فرمائی میں نے دیکھا تو وہ چمکدار تلوار تھی۔ میں اس تلوار سے لڑتا رہا یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ نے مشرکوں کو شکست دی اور وہ تلوار ان کے انتقال تک ان کے پاس رہی۔ اسے بیہقی اور ابن عساکر نے روایت کیا۔ واقدی نے کہا کہ مجھ سے اسامہ بن زید نے انہوں نے داؤد بن حصین سے انہوں نے عبدالاشہل کے بہت سے لوگوں سے حدیث روایت کی۔ انہوں نے کہا کہ سلمہ بن اسلم بن حریش کی تلوار بدر کے دن ٹوٹ گئی اور وہ بغیر ہتھیار کے رہ گئے تو رسول اللہ ﷺ نے وہ شاخ انہیں عطا فرمادی جو اس وقت آپ کے دست مبارک میں تھی وہ کھجور کی ٹہنی تھی حضور علیہ السلام نے فرمایا اس سے لڑو تو لڑتے وقت وہ تلوار بن گئی وہ تلوار بدستور ان کے پاس رہی حتیٰ کہ وہ شہید ہوگئے۔

بیہقی نے عطیہ عوفی سے روایت کی کہ میں نے حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے آلٓمّٓ غُلِبَتِ الرُّوْمُ کے بارے میں دریافت کیا انہوں نے کہا کہ اول فارسیوں نے رومیوں پر غلبہ پالیا تھا پھر اس کے چند سال بعد رومی فارسیوں پر غالب آگئے۔ کچھ عرصہ کے بعد مسلمان بدر میں مشرکوں کے ساتھ اور پھر ایران کے مجوسیوں اور روم کے نصاریٰ سے بھی ہمیں لڑنا پڑ گیا تو اللہ تعالیٰ نے ہماری مدد فرمائی چونکہ مسلمانوں کے مشرکوں کے غلبے پر اور اہل کتاب کے مجوسیوں کے غلبے پر ہم کو خوشی ہوئی۔ اسی بارے میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا: يَوْمَئِذٍ يَّفْرَحُ الْمُؤْمِنُوْنَ بِنَصْرِ اللّٰهِ۔

ابن سعد نے عکرمہ سے روایت کی کہ نبی کریم ﷺ بدر میں اپنے قبے کے اندر تشریف فرما تھے اس وقت آپ نے ارشاد فرمایا اس جنت کی طرف چلو جس کا عرض زمین و آسمان کے برابر ہے۔ اور جو متقیوں کے لیے تیار کی گئی ہے۔ یہ سن کر عمیر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ واہ واہ حضور علیہ السلام نے پوچھا تم نے یہ اظہار مسرت کس وجہ سے کیا ہے؟ عمیر رضی اللہ عنہ نے جواب دیا: اس آرزو میں کہ کاش میں اہل جنت میں شامل ہو جاؤں۔ اور پھر وہاں کی وسعتوں میں گھوموں اور پھروں۔ حضور علیہ السلام نے فرمایا انشاء اللہ تم وہیں پر بسو گے۔ پھر آپ نے تھیلے سے کچھ کھجوریں نکالیں اور عمیر رضی اللہ عنہ نے ان کو منہ میں رکھتے ہوئے کہا کہ:

خدا کی قسم اگر زندہ رہا تو ان کو کھاتا رہوں گا۔ ورنہ جنت کی حیات تو دائمی ہے۔'' پھر کچھ خیال آیا اور ہاتھ کی کھجوروں کو پھینک دیا۔ سینہ تان کر جھومتے غرور و تمکنت کی چال رن کی طرف بڑھے۔ بائیں ہاتھ کی ڈھال کو زمین پر چھوڑ دیا اور دشمنان اسلام پر آفت ناگہاں بن کر ٹوٹ پڑے اور پھر حیات عارضی سے ابدی زندگی کی طرف منتقل ہوگئے۔

وَلَا تَقُوْلُوْا لِمَنْ يُّقْتَلُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اَمْوَاتٌ بَلْ اَحْيَآءٌ وَّلٰكِنْ لَّا تَشْعُرُوْنَ ۝ اور جو لوگ اللہ کی راہ میں (بظاہر) قتل ہو جاتے ہیں' ان کی نسبت یوں مت کہو کہ وہ مرچکے ہیں' بلکہ ایسے تمام لوگ تو زندہ ہیں لیکن تم اپنے مادی حواس سے ادراک نہیں

کر سکتے۔

خدا رحمت کند ایں عاشقان پاک طینت را　　بنا کردند خوش رسمی بہ خاک و خون غلطیدن

ابونعیم نے بہ سند صحیح حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کی کہ عقبہ بن ابی معیط نے رسول اللہ ﷺ کو اپنے یہاں کھانے پر بلایا۔ آپ ﷺ تشریف لے گئے اور فرمایا اے عقبہ میں تو کھانا نہ کھاؤں گا جب تک تو اللہ کی توحید اور میری رسالت کی گواہی نہ دے گا۔ عقبہ نے گواہی دی اور آپ نے کھانا تناول فرمایا۔

کچھ دن بعد عقبہ کا ایک دوست آیا اور اس کو قبول اسلام پر ملامت کی اور کہا کہ جو کچھ وہ کہہ سکا۔ عقبہ کی عصبیت بیدار ہوگئی اپنے دوست سے کہنے لگا

مجھ کو شرمندہ کرنے والے میرے دوست اب یہ بتاؤ کہ میں کیا کروں کہ اس عمل کی وجہ سے قریش کے دلوں میں میری طرف سے جو کدورت پیدا ہوگئی ہے وہ صاف ہو جائے اور میری گئی ہوئی عزت لوٹ آئے؟

اس نے بتایا کہ اس کی صورت یہ ہے کہ محمد ﷺ کی مجلس میں جا اور حضور علیہ السلام کے چہرے پر تھوک دے۔''

عقبہ بدنصیب نے ایسا ہی کیا۔ حضور علیہ السلام نے اپنے چہرہ مبارک کو صاف کر لیا اور فرمایا اگر میں تجھے مکہ کے پہاڑوں کے باہر پاؤں گا تو تیری گردن صبر کے ہتھیار سے اڑاؤں گا۔ تو جب بدر کا دن آیا اور اس کے ساتھی نکلے مگر عقبہ نے انکار کیا اور لوگوں کو وجہ انکار بتاتے ہوئے کہا کہ مجھ سے محمد ﷺ نے کہا کہ اگر مکہ کے پہاڑوں کے پرے وہ مجھے پائیں گے تو صبر کے ہتھیار سے میری گردن اڑا دیں گے۔

لوگوں نے اس کے اطمینان کے لیے کہا کہ ہم تمہاری سواری میں سرخ ناقہ دیتے ہیں پھر وہ کس طرح پاسکیں گے؟''

پس وہ ان کے اصرار و التماس کی وجہ سے ساتھ ہو گیا اور جب اس کے ساتھیوں کو ہزیمت ہوئی اور وہ اپنی مخصوص ناقہ پر راہ فرار اختیار کرنے لگا تو اسی اونٹنی نے اس وایک چٹیل زمین پر لا کر ڈال دیا اور وہ گرفتار کر لیا گیا اور مسلمانوں نے اس کی گردن اڑا دی۔ نبی کریم ﷺ نے فرمایا صبر نے اس کی گردن ماردی۔

ابن اسحاق اور بیہقی نے زہری سے روایت کی کہ جب بدر کے قیدیوں سے فدیہ لیا جانے لگا تو حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے کہا کہ میں بے سرمایہ اور تہی دست ہوں۔ فدیہ کہاں سے دوں؟ یہ سن کر رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: وہ مال کہاں ہے جسے تم نے اور ام الفضل نے دفن کیا ہے اور تم نے ام الفضل کے بارے میں وصیت کی ہے کہ اگر میں مارا جاؤں تو یہ مال میرے تینوں بچوں فضل عبداللہ اور قثم کا ہے۔''

عباس نے کہا کہ میں یقین کے ساتھ سمجھ چکا ہوں کہ آپ ﷺ اللہ کے رسول ہیں اور مال دفن کرنے والی بات میرے اور میری بیوی کے سوائی کوئی نہیں جانتا۔

شیخین نے عروہ سے روایت کی کہ انہوں نے کہا کہ ابولہب نے ثویبہ کو آزاد کیا تھا[1] اور ثویبہ نے رسول اللہ ﷺ کو دودھ پلایا تھا جب ابولہب مر گیا تو اس کے گھر والوں میں سے کسی نے اسے بہ حالت خواب بری حالت میں دیکھا تو ابولہب سے پوچھا کہ

---

[1] ثویبہ ابولہب کی لونڈی تھی جس کو اس نے حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ولادت کی خوشی میں آزاد کر دیا تھا۔

حال میں ہو؟ جواب دیا کہ تم لوگوں سے جدا ہونے کے بعد کوئی ایک راحت بھی نہ پائی۔ بجز اس کے کہ ثویبہ کو آزاد کرنے کے سبب میں نے اتنا پانی پیا ہے یہ کہہ کر اس نے اپنے ہاتھ کے انگوٹھے کی جڑ اور انگلیوں کے درمیان گڑھے کی طرف اشارہ کیا یعنی صرف چند قطرے پانی مل سکا ہے۔

طبرانی نے ابان میں سلمان سے اور انہوں نے اپنے والد سلمان سے روایت کی کہ قباث بن اشیم لیثی کے قبول اسلام کا واقعہ یہ ہے کہ عرب کے کچھ لوگ اس کے پاس گئے اور اظہار واقعہ کے طور پر بیان کیا کہ مکہ میں محمد ﷺ نے دعویٰ نبوت کیا ہے اور وہ ایک نئے دین کی دعوت دیتے ہیں۔ قباث یہ باتیں سن کر کھڑا ہوگیا اور حضور علیہ السلام کے پاس آیا تو آپ نے اس سے فرمایا قباث بیٹھو تو وہ غمزدہ اور خاموش بیٹھ گیا۔

رسول اللہ ﷺ نے اس سے فرمایا تم یہی سمجھتے ہو نا کہ اگر خواتین قریش ہی اپنی پردہ پوش چادروں میں لپٹ کر نکل آتیں تو وہ بھی محمد ﷺ اور ان کے اصحاب کو میدان سے بھگا دیتیں۔"

حضور علیہ السلام کی بات سن کر قباث نے عرض کیا۔ اس ذات جل وعلیٰ کی قسم سے گزارش کرتا ہوں کہ جس نے آپ کو حق کے ساتھ ہماری ہدایت کے لیے بھیجا کہ ان باتوں کے لیے میری زبان نے حرکت کی نہ لب ہلے۔ میری آواز نکلی نہ کسی نے اسے سنا۔ حضور علیہ السلام! اے واقف اسرار! یہ تو ایک وجدانی تاثر تھی کیفیت اور دل کے زاویوں میں بند شدہ بات کا آپ ﷺ مذکور فرما رہے ہیں بیشک وشبہ آپ خدا کے رسول ہیں۔ اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ اور میں گواہی دیتا ہوں کہ جو دین آپ لائے ہیں وہ حق ہے۔

بیہقی نے واقدی سے روایت کی کہ لوگ بیان کرتے ہیں کہ قباث بن ہشیم بدر کے ان مشرکوں کے ساتھ موجود تھا۔ قباث بن ہشیم کا بیان ہے کہ میں حضور علیہ السلام کے صحابہ کی تعداد کی قلت اور اپنے ساتھیوں کی کثرت جو سوار و پیادے تھے۔ اپنی آنکھوں سے دیکھ رہا تھا لیکن جب کافروں میں بھگدڑ پڑ گئی تو بھاگنے والوں کے ساتھ میں بھی بھاگا میں اپنے دل میں کہتا جاتا تھا کہ میں نے عورتوں کے سوا بھی کسی کو اس طرح بھاگتے نہیں دیکھا ہے۔

غزوۂ خندق کے بعد جب میرے دل میں بھی اسلام کا نور ضوفشاں ہوا تو میں رسول اللہ ﷺ کی بارگاہ میں مدینہ طیبہ قبول اسلام کے لیے حاضر ہوا۔ میں نے حضور کی خدمت میں سلام عرض کیا مجھے دیکھ کر حضور علیہ السلام نے فرمایا تم ہی وہ کہنے والے ہو جسے تم نے بدر کے دن کہا تھا کہ میں نے اس امر کی مانند کبھی نہیں دیکھا کہ عورتوں کے سوا کوئی اس طرح بھاگا ہو۔ یہ سن کر میں نے عرض کیا میں گواہی دیتا ہوں کہ آپ اللہ کے رسول ہیں۔ یہ بات تو وہ ہے جو مجھ سے نکل کر کسی دوسرے تک نہیں پہنچی۔ یہ تو میں نے اپنے دل میں کہا تھا کہ اگر آپ نبی نہ ہوتے تو اللہ تعالیٰ آپ پر ظاہر نہ کرتا۔ میں صدق دل سے کہتا ہوں

اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ

بیہقی، طبرانی اور ابونعیم نے حضرت موسیٰ بن عقبہ اور حضرت عروہ بن زبیر رضی اللہ عنہما سے روایت کی دونوں بزرگوں نے بیان کیا کہ جب مشرکین کا سفیر مکہ واپس پہنچا تو اطلاع پا کر عمیر بن وہب جمحی آیا اور امیہ مقتول کے بیٹے صفوان کے قریب حجر اسود کے

نزدیک بیٹھ گیا۔ صفوان نے کہا کہ بدر میں مرنے والوں کی وجہ سے زندگی بدمزہ اور بے کیف ہے۔ عمیر نے اس کی بات سن کر آہ سرد بھری اور بولا

''سچ کہتے ہو زندگی میں کوئی لطف باقی نہیں رہا ہر شے اجنبی اور منظر سنسان اور زمین و آسمان اداس معلوم ہوتے ہیں۔''

چندے توقف کے بعد عمیر نے پھر سکوت اور خاموشی کو توڑتے ہوئے کہنا شروع کیا اے اخی صفوان! اگر میری گردن پر بار قرض نہ ہوتا اور اہل عیال کی کفالت اور ضروریات کے لیے اندوختہ ہوتا تو پھر میں یقیناً مدینہ پہنچتا اور محمد ﷺ کو موت کے گھاٹ اتارتا (نعوذ باللہ)۔ اور اگر نامعلوم وجہ کوئی مانع آ جاتی تو ایسی صورت میں میرے خیال میں ایک بات ہے میں اس کا سہارا لے کر حیلہ سازی کر لیتا۔ وہ بات یہ ہے کہ ان سے میں کہہ دیتا کہ اپنے قیدی بیٹے سے ملنے آیا ہوں۔

عمیر کی یہ سنجیدہ باتیں سن کر صفوان خوش ہو گیا اور کہنے لگا

اے شریک رنج اور راز دار عمیر تیرا کل قرض میرے ذمہ اور تیرے اہل وعیال کا نفقہ وہی ہوگا جو میرے اہل وعیال کا ہے اور اس کے علاوہ جس قدر گنجائش ہوگی میں ہرگز اس سے دریغ نہ کروں گا۔''

اس کے بعد صفوان نے عمیر کے لیے ایک گھوڑے کا انتظام کیا۔ رخت سفر دیا اور ایک عمدہ تلوار صیقل کرنے اور دھار بنانے کے لیے آہنگر کے حوالے کی۔

عمیر نے صفوان سے کہا کہ اس منصوبے کو میرے لوٹ کر آنے تک راز رکھنا اور ہرگز کسی کو کوئی بات نہ بتا دینا۔''

اس کے بعد عمیر روانہ ہوا یہاں تک کہ مدینہ طیبہ پہنچ گیا اور مسجد نبوی کے دروازے پر اتر کر اپنی سواری کو باندھا اور تلوار لے کر رسول اللہ ﷺ کی بارگاہ میں پہنچنے کا ارادہ کیا اتفاقاً اسی وقت حضرت عمر رضی اللہ عنہ بھی آ گئے اور حضرت عمر اور وہ دونوں ایک ساتھ داخل ہوئے۔ رسول اکرم ﷺ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے فرمایا آؤ عمر بیٹھو پھر عمیر سے مخاطب ہو کر ارشاد کیا عمیر تمہارا آنا کیونکر ہوا؟

عمیر نے جواب دیا اپنے قیدی سے ملنے جو آپ کے پاس قید ہے۔''

حضور علیہ السلام نے فرمایا جھوٹ بولنا بری بات ہے اور عمیر مردانگی کے خلاف''۔

عمیر نے پھر کہا میرا مقصد اپنے قیدی بیٹے کو دیکھنے کے سوا کچھ نہیں ہے۔''

حضور علیہ السلام نے فرمایا تم نے صفوان بن امیہ سے حجر اسود کے پاس کچھ قول وقرار کیا ہے؟

عمیر نے حیرانی اور سرگردانی کے عالم میں کہا کیا کہہ رہے ہیں آپ ﷺ؟ میں نے تو اس سے کچھ بھی طے نہیں کیا؟

حضور علیہ السلام نے فرمایا کیا تمہیں صفوان نے ایک خاص مقصد کے لیے اس شرط یا قیمت پر آمادہ نہیں کیا ہے کہ وہ تمہارے اہل وعیال کا کفیل اور تمہارے اوپر جو قرض ہے اس کی ادائیگی کا ذمہ دار ہے؟

عمیر نے حیرت زدہ ہو کر عرض کیا حضور علیہ السلام میں تو رام ہو گیا اور شہادت دیتا ہوں کہ آپ ﷺ اللہ کے رسول ہیں۔ صفوان اور میرے مابین یہ قرار داد رازدارانہ معاملہ کی ایک اعلیٰ ترین مثال ہے۔ میرے اور اس کے سوا کوئی نہیں جانتا۔ یقیناً اللہ تعالیٰ نے اس درجہ سربستہ راز سے آپ ﷺ کو مطلع فرما دیا۔ پس میں اللہ پر اور آپ ﷺ کی نبوت ورسالت پر سچے دل سے ایمان

لاتاہوں۔"

اس کے بعد حضرت عمیر ﷜ مکہ معظمہ واپس ہوگئے اور جا کر دعوت دین میں مصروف ہو گئے جس کے نتیجے میں جن کو توفیق الٰہی ہوئی مسلمان ہو گئے۔

بیہقی نے حضرت جبیر بن مطعم سے روایت کی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اگر مطعم زندہ ہوتے اور وہ مجھ سے گرفتاران بدر کے بارے میں کہتے تو میں قیدیوں کو رہا کر دیتا۔

ابونعیم نے حضرت جبیر سے روایت کی کہ میں رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں بدر کے قیدیوں کے بارے میں گفتگو کرنے آیا۔ آپ ﷺ اس وقت صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو نماز پڑھا رہے تھے میں نے جب آپ ﷺ کی زبان سے سنا اِنَّ عَـــذَابَ رَبِّكَ لَوَاقِعٌ ۝ مَالَهٗ مِنْ دَافِعٍ ۝ تو میرا دل لرز گیا۔

## حضور ﷺ کے وہ معجزات جو غزوہ غطفان کے موقع پر ظاہر ہوئے

واقدی نے کہا کہ مجھ سے محمد بن زیاد، ضحاک بن عثمان اور عبدالرحمن بن ابی بکر وغیرہ بہت سے راویوں نے حدیث بیان کی کہ رسول اللہ ﷺ کو خبر دی گئی کہ غطفان کے لوگ ذی امر میں جمع ہو رہے ہیں اور ان کا ارادہ ہے کہ مسلمانوں کو چاروں طرف سے گھیر لیں اور یہ اجتماع دعثور بن حارث کی قیادت میں ہوا ہے۔

رسول اللہ ﷺ چار سو پچاس صحابہ رضی اللہ عنہم کے ساتھ روانہ ہوئے تو وہ بدوی لوگ پہاڑیوں میں روپوش ہو گئے اور آپ ﷺ اپنے اصحاب کے ساتھ ذی امر میں ٹھہر گئے اس موقع پر کثرت سے بارش ہوئی اور رسول اللہ ﷺ رفع حاجت کے لیے تشریف لے گئے اور بارش کا پانی آپ کے کپڑوں سے ٹپکنے لگا۔ حضور علیہ السلام نے وادی کے ایک درخت کے پاس جا کر کپڑے اتارے اور نچوڑ کر خشک ہونے کے لیے پھیلا دیئے اور خود زیر درخت لیٹ گئے۔ بدوی پہاڑ کی چٹانوں میں سے دیکھ رہے تھے۔ انہوں نے اپنے قائد ابن حارث سے کہا

اے دعثور تو ہمارا سردار اور ایک قوی و بہادر شخص ہے اس وقت تو محمد ﷺ پر قابو پا سکتا ہے کیونکہ وہ اپنے ہمراہیوں سے دور ہیں۔

دعثور نے اپنی تلوار لی اور اپنی سرداری کا بھرم رکھنے کے لیے چل دیا۔ یہاں تک کہ تلوار کھینچ کر حضور علیہ السلام کے روبرو آیا اور کہا کہ اے محمد ﷺ تم کو اس وقت مجھ سے کون بچا سکتا ہے؟ حضور علیہ السلام نے بڑے پر وقار لہجے میں فرمایا اللہ

اس کے اعصاب میں لرزش ہوئی اور دل میں دہشت، ہاتھ سے تلوار چھوٹ کر گر پڑی۔ آپ ﷺ نے تلوار اٹھائی اور اس کے سر کو زد میں لے کر فرمایا: "تجھے بھی ہے کوئی بچانے والا؟"

دعثور نے عاجزانہ نیازمندی کے لہجے میں جواب دیا: اے اعلیٰ ترین انسان کوئی بھی نہیں۔" پھر اس نے توحید اور رسالت کا اقرار و اعتراف کیا اور کلمہ شہادت اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَاشَرِيْكَ لَهٗ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ صدق دل سے پڑھا۔ حضور علیہ السلام نے اس کی تلوار واپس کر دی اور وہ بھی اجازت لے کر اپنے ساتھیوں کی طرف چل دیا۔

خانہ بدوش بدوؤں نے کہا کہ افسوس ہے کہ تو جا کر کھڑا ہوا کچھ باتیں بنائی ہوں گی اور پھر لوٹ آیا حالانکہ تو مسلح تھا اور وہ بحالت آرام بے خبر تھے۔

حضور نے کہا اے ملامت کرنے والو جو کچھ میں نے دیکھا اور جس حالت سے مجھ کو سابقہ پڑا کاش تم لوگ اس کا کچھ اندازہ کر سکتے۔"

لوگوں نے پوچھا ہمیں بتاؤ

حضور نے بتایا جب میں تلوار کھینچے محمد ﷺ کے قریب پہنچا تو دفعۃً ایک گورے رنگ کا لمبے قد والا شخص جس کا چہرہ بھی پر جلال تھا نمودار ہوا اور اس نے میرے سینے پر مکا مارا اور میں پیچھے گر پڑا۔

بھائیو خدائے واحد نے ان کو بچایا ہے۔ بے شبہ محمد ﷺ اللہ کے رسول ہیں۔ اس موقع پر آیت کریمہ نازل ہوئی۔ یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا اذْکُرُوْا نِعْمَتَ اللّٰهِ عَلَیْکُمْ اِذْ هَمَّ قَوْمٌ اَنْ یَّبْسُطُوْۤا اِلَیْکُمْ اَیْدِیَهُمْ فَکَفَّ اَیْدِیَهُمْ عَنْکُمْ (الآیۃ)[1]

## یہود کی عہد شکنی اور مسلمانوں سے مغلوب ہونے کے بعد جلاوطنی

یعقوب بن سفیان نے تین واسطوں سے ابن شہاب سے حدیث بیان کی کہ غزوہ بدر کے چھ ماہ بعد رسول اللہ ﷺ نے یہود[2] کا محاصرہ کیا۔ حتیٰ کہ وہ جلاوطنی پر راضی ہو گئے انہیں اجازت دیدی کہ منقولہ جائیداد میں سے اونٹوں پر جتنا اور جس قدر لے جا سکو لے جاؤ البتہ اسلحہ کے لے جانے کی ممانعت کردی تھی۔ پھر وہ شام چلے گئے۔

---

1. اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو اللہ کی اس نعمت کو یاد کرو جب کہ ایک قوم کا ہاتھ تم تک دراز ہو چکا تھا لیکن اللہ نے ان کے ہاتھ کو (تم سے) روک دیا۔

2. مدینہ منورہ کی مضافاتی آبادی میں یہودیوں کے تین قبیلے آباد تھے۔ قینقاع، بنی نضیر اور بنی قریظہ۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مدینہ آنے کے فوراً بعد ان تینوں قبائل سے معاہدے کئے۔ یہ باہمی [illegible] تھے مگر غزوہ بدر کے بعد اسلام کے عروج اور مقبولیت کو دیکھ کر ان کے دلوں میں حسد پیدا ہوا اور ادھر قریش مکہ نے بھی ان کو اپنے ساتھ ملانے کے لیے دوستی کا ہاتھ بڑھایا۔ اس لیے وہ اسلام اور مسلمانوں کے دشمن ہو گئے۔ مکہ میں جو معاندانہ رویہ مشرکین کا تھا۔ وہ اب مدینہ کے یہود اسلام کے خلاف اختیار کئے ہوئے تھے۔ اسلام کی اشاعت میں رکاوٹیں ڈالنا مسلمانوں کو ایذا دینا اور حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ بدتمیزی سے پیش آنا وغیرہ۔

یہود کے بارے میں قرآن ایک بہت طویل فرد جرم پیش کرتا ہے جس میں ان کی سود خواری دروغ گوئی بدعہدی خدا فراموشی عداوت اسلام و منافقانہ سرشت کی صاف صاف پردہ دری کی گئی ہے۔

سب سے پہلے قینقاع نے جو یہود کے [illegible] قبائل میں سرمایہ داری اور جرأت میں مشہور تھے۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کئے ہوئے معاہدہ کو توڑ ڈالا۔ یہود کے پورے طرز عمل میں مدینہ کے منافق اور مکہ کے مشرک ان کے ہمراز اور مشیر تھے۔

یہود سے سیاسی اور جنگی کشمکش و معرکہ آرائی میں بھی پہل انہی کی طرف سے ہوئی۔ ایک روز بنی قینقاع کے بازار میں ایک یہودی نے مسلمان عورت پر بے جا حرکت کی [illegible] رہتے تھے۔ وہ خاتون مدافعت کے لیے چلائیں۔ ایک مسلمان مرد نے پہنچ کر یہودی کو سمجھانے کی کوشش کی مگر وہ دست درازی کرنے لگا۔ مسلمان کی ضرب سے یہودی مر گیا پھر یہودیوں نے مل کر مسلمان کو شہید کر دیا۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اطلاع پا کر جائے واقعہ پر تشریف لے گئے اور نرمی سے سمجھانے کی کوشش کی مگر ان کے دلوں میں تو تعصب اور کینہ پرورش پا رہا تھا۔ کہنے لگے پرائے دیس میں آ کر فتنے کھڑے کرتے ہو اور ناتجربہ کار قریش پر اتفاقیہ طور پر غالب آ گئے ہو تو [illegible] ہوئی ہے۔

اس کے بعد ان کی سازشیں شورشیں [illegible] اس حد تک بڑھ گئیں کہ جن کی وجہ سے اسلام کا وجود اور مسلمانوں کا مستقبل خطرہ میں پڑ سکتا تھا۔ بادل نخواستہ [illegible] کے لیے بھیجا گیا۔ وہ قلعوں میں محصور ہو گئے۔ بالآخر مدینہ کے رئیس المنافقین عبداللہ بن ابی کی تجویز کے مطابق جو ان کا ہمدرد [illegible] یہود کو جلاوطن کر دیا گیا اور وہ مقام اذرعات میں جو ملک شام میں ہے چلے گئے ان کی تعداد سات سو تھی۔

اللہ تعالیٰ جل شانہ نے ان یہود کے اس غلط پندار کے بارے میں کہ ہم عالم اور کتاب آسمانی یعنی توریت موسوی کے وارث ہیں اور اس وجہ سے ہم مسلمانوں سے افضل ہیں' اللہ تعالیٰ نے ان کی اس دلیل کا جواب قرآن حکیم میں عنایت فرمایا ہے۔ مَثَلُ الَّذِیْنَ حُمِّلُوا التَّوْرٰۃَ (الٰی قولہٖ) بِمَا کُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَO

شیخین نے حضرت عمر بن خطاب سے روایت کی کہ بنی نضیر کے اموال "فی" کی قبیل سے تھے اور اموال "فی" خاص رسول ﷺ کے ساتھ تھے۔ آنحضرت ﷺ اپنے اہل و عیال کا سالانہ خرچ اس سے چلاتے اور جو کچھ بچتا اس کو فی سبیل اللہ استعمال فرماتے۔

بیہقی اور ابونعیم نے بہ طریق موسیٰ بن عقبہ زہری اور عروہ بن زبیر رضی اللہ عنہ سے روایت کی کہ رسول اللہ ﷺ کلابیوں کی دیت میں ان سے مدد حاصل کرنے کے لیے بنونضیر کی طرف گئے۔ بنونضیر کے یہودیوں نے حضور علیہ السلام سے کہا

ابوالقاسم ﷺ! آپ تشریف رکھیں' ہمارے ساتھ کھانا کھائیں اور ہماری جانب سے امداد و تعاون کی رقم لے کر تشریف لے جائیں۔"

حضور علیہ السلام کچھ دیر کے لئے ٹھہر گئے اور اپنے اصحاب کے ساتھ ایک عمارت کے سایے میں بیٹھ گئے ادھر بنونضیر نے موقع کو غنیمت سمجھ کر مشورہ کر کے طے کیا کہ فلاں یہودی عمارت کی چھت پر چڑھ کر حضور علیہ السلام کے سر پر پتھر گرا دے اس طرح آپ ہلاک ہو جائیں گے۔

اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کو بذریعہ وحی ان کے منصوبے سے آگاہ کر دیا اور آپ اٹھ کر چلے آئے بعد ازاں یہ آیہ کریمہ نازل ہوئی۔ یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا اذْكُرُوْا نِعْمَتَ اللّٰهِ عَلَیْكُمْ اِذْ هَمَّ قَوْمٌ اَنْ یَّبْسُطُوْۤا اِلَیْكُمْ اَیْدِیَهُمْ (الآیہ)

ان کی بار بار کی اور مسلسل ریشہ دوانیوں سے تنگ آ کر حضور علیہ السلام نے یہود کو مدینہ سے نکلنے کا حکم دیا۔ منافقین مدینہ نے یہود کو اپنے تعاون و امداد کی پیشکش کی اور کہا کہ جنگ و صلح میں ہم ایک ہیں اور متحد ہیں۔ یہود نے اس امداد کو خوش آمدید کہا اور حضور علیہ السلام سے کہہ دیا کہ ہم اپنے وطن اور دیار کو اور گھربار کو نہیں چھوڑ سکتے۔

حضور علیہ السلام نے محاصرہ کر لیا۔ مکانات گرا دیئے اور باغات کو کاٹ کر آگ لگا دی۔ منافقین نے یہود کے ساتھ بھی نفاق کا رویہ اختیار کیا اور کوئی امداد نہیں کی چنانچہ یہود نے اب خود مدینہ چھوڑ دینے کی درخواست کی اور حضور علیہ السلام نے علاوہ ہتھیاروں کے قابل منتقلی سامان کو اونٹوں پر ہمراہ لے جانے کی اجازت دیدی۔

واقدی نے حضرت جعفر رضی اللہ عنہ سے روایت کی میں مدینہ سے اٹھ کر بنونضیر کی طرف گیا تھا کہ اسی موقع پر عمرو بن سعدی آیا اور کھنڈرات کو دیکھ کر بنی قریظہ کی طرف گیا اور کہا کہ میں عبرت کے مناظر دیکھ کر آ رہا ہوں۔ میں نے بزرگی اور شرافت' علم و عزت اور برتری کے بعد اپنے بھائیوں کے محلات کی جگہ کو ویران' سنسان اور وحشتناک صورت میں دیکھا ہے کہ وہ اپنے اموال و جائیداد کو چھوڑ کر ذلت و خواری کے ساتھ نکل گئے اور اللہ تعالیٰ کسی قوم پر یہ ذلت و خواری بغیر کسی وجہ کے مسلط نہیں کرتا۔ میرا مشورہ مانو چلو ہم محمد مصطفیٰ ﷺ کی دعوت اسلام قبول کر لیں۔

خدا کی قسم تم خوب جانتے ہوئے کہ وہ نبی برحق ہیں۔ ابن الہیبان ابوعمرو اور ابن خواش دونوں نے جو کہ یہود کے بہت بڑے عالم تھے' ان کی نبوت اور آنے کی بشارت دی اور یہ دونوں یہودی بزرگ (اپنے وطن بیت المقدس کو چھوڑ کر اس بے آب و گیاہ علاقہ

میں آ گئے تھے اور ان ہی نبی مبشر کے انتظار میں یہ سب کچھ وہ کر رہے تھے۔ ان دونوں بزرگوں نے ہمیں ان کی اطلاعات کا مشورہ دیا تھا اور ہم سے یہ درخواست بھی کی تھی کہ ہم ان دونوں کا سلام ان نبی کو پہنچا ئیں پھر وہ دونوں فوت ہو گئے اور ہم نے ان کے جسموں کو اس سنگلاخ زمین میں دفن کر دیا۔

عمرو کی یہ ترغیب سن کر زبیر بن باطا نے کہا کہ میں نے حضور علیہ السلام کے اوصاف باطا کی اس کتاب توراۃ میں پڑھے ہیں جو حضرت موسیٰ پر نازل ہوئی تھی اور ان نسخوں میں موجود نہیں ہے۔ جو ہمارے پاس اب ہیں اور ہم جنہیں پڑھتے ہیں۔

یہ سن کر اس سے کعب بن اسد نے کہا کہ پھر کون سے اسباب اور وجوہ ہیں جو تم کو ان نبی کی اطاعت سے روکے ہوئے ہیں؟ اس نے کہا: ''بس تم مانع ہو!''

کعب نے پرزور لہجے میں کہا کہ یہ تم کس طرح کہتے ہو؟ میں تو تمہارے اور ان کے درمیان کبھی حائل نہیں ہوا؟

زبیر نے کہا کہ تم ہی تو ہمارے پیش رو ہو۔ اگر تم ان کی پیروی کر لو تو پھر ہمارے لئے آسان ہو جائے اور کوئی رکاوٹ نہ رہے۔

اس کے بعد عمرو بن سعدی کعب کے روبرو کھڑا ہوا اور اس سلسلے میں دونوں کے درمیان سخت کلامی ہونے لگی۔

ابونعیم نے حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت کی کہ بنو نضیر کے محاصرہ کے زمانہ میں جب کہ وہ طویل ہو گیا تھا ایک روز حضرت جبریل تشریف لائے حضور علیہ السلام اس وقت سر دھو رہے تھے جبریل علیہ السلام نے کہا کہ ''عَفَا اللّٰہُ عَنْکَ'' اے اللہ کے نبی مسلمان اتنی جلدی ملول ہو گئے اور ہم نے تو اب تک اپنے جسموں سے ہتھیار نہیں اتارے ہیں جب سے آپ نے ان کا محاصرہ کیا ہے۔ اٹھئے اور اپنے ہتھیاروں کو لگایئے خدا کی قسم میں ان کو کچل دوں گا جیسا صاف پتھر پر انڈا کچلا جاتا ہے تو ہم نے ان پر چڑھائی کی اور فتح عطا ہوئی۔

## کعب بن اشرف کی اسلام دشمنی اور اپنے اشعار میں اسلام کی ہجو کرنا بالآخر اس کا قتل ہونا

ابن اسحاق ابن راہویہ احمد اور بیہقی نے حضرت ابن عباس سے روایت کی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان صحابہ رضی اللہ عنہم کے ساتھ بقیع الغرقد تک تشریف لے گئے۔ جن کو کعب بن اشرف کو قتل کرنے کے لیے روانہ فرمایا تھا اور حضور علیہ السلام نے وصیت فرمائی بسم اللہ کہہ کر جاؤ نیز رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے لیے دعا فرمائی کہ اے خدا ان کی مدد فرما۔

بیہقی نے عبداللہ بن معتب سے روایت کی کہ حضرت حارث بن اوس کو کعب بن اشرف کو قتل کرنے کے سلسلے میں ایک زخم آ گیا۔ جب وہ حضور علیہ السلام کی خدمت میں واپس آئے تو حضور علیہ السلام نے ان کے زخم پر اپنا لعاب دہن لگا دیا۔ اس کے بعد زخم میں تکلیف نہ رہی۔

## غزوہ اُحد میں جو معجزات ظہور میں آئے

شیخین نے حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت کی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خواب میں دیکھا کہ میں نے مکہ سے سرزمین

---

ل مدینہ منورہ پر یہودیوں کی جو دھاک بیٹھی ہوئی تھی۔ وہ رفتہ رفتہ ختم ہوئی۔ کعب بھی دوسرے یہودیوں کی طرح مسلمانوں کا سخت دشمن تھا۔ بدر میں کافروں کی شکست کے بعد وہ مکہ پہنچا اور اس نے مقتول قریشی سرداروں کے مرثیے کہے۔ جلسوں میں تقریریں کیں اور ان کو جوش دلانے کے لیے حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شان میں گستاخانہ باتیں اشعار میں بیان کیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس کے قتل کے لیے صحابہ کرام رضوان اللہ اجمعین کی یہ جماعت روانہ فرمائی تھی۔

نخلستان کی طرف ہجرت کی ہے تو میں نے خیال کیا کہ شاید یمامہ یا ہجر کی طرف ہجرت ہوگی۔ مگر وہ سرزمین نخلستان یثرب کی سرزمین تھی۔ اس کے بعد میں نے ایک خواب دیکھا میں نے تلوار کو گھمایا تو وہ درمیان سے ٹوٹ گئی۔ اس کی تعبیر یوم اُحد کی مصیبت ہے۔ اسی سلسلہ خواب میں پھر میں نے اسی شکستہ تلوار کو گھمایا تو وہ تلوار بہت اچھی درست حالت میں ہوگئی۔ تو یہ بات وہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے آخر میں ہم کو فتح یاب فرمایا اور مسلمان پھر مجتمع ہو گئے۔

حضور علیہ السلام نے یہ بھی ارشاد فرمایا کہ میں نے اس خواب میں ایک گائے بھی دیکھی اور دیکھا کہ اللہ نے خیر بھیجی ہے گائے سے مراد تو وہ عجلت ہے جو یوم اُحد کے مسلمانوں میں پیدا ہوگئی تھی اور وہ خیر جو اللہ تعالیٰ کی طرف سے آئی اس سے مراد وہ حقیقی خیر و ثواب ہے جو اللہ تعالیٰ نے یوم اُحد کے بعد ہمیں مرحمت فرمائی۔

امام احمد بزار اور طبرانی نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کی کہ اُحد کے موقع پر جب مشرکوں کے آنے کی اطلاع ملی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا خیال تھا کہ مدینہ ہی میں رہا جائے اور یہیں پر مشرکین سے جنگ کی جائے۔ مگر جو لوگ بدر میں شریک نہ ہو سکے تھے وہ چاہتے تھے کہ مدینہ سے باہر آگے جا کر دشمنوں کو روکا جائے اور وہیں جنگ کی جائے اور وہ لوگ برابر اپنی بات پر اصرار کرتے رہے۔ پھر حضور علیہ السلام نے جسم پر ہتھیار لگائے اور لشکر اسلام کو کوچ کا حکم دیئے گئے تو پھر وہ لوگ شرمندہ ہوئے اور کہنے لگے۔

''اے اللہ کے برگزیدہ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم آپ کا خیال درست اور آپ کی رائے وقیع ہے۔ آپ مدینہ سے باہر نہ جائیے اور یہیں جنگ کیجئے''۔ فرمایا: مسلمانو! کسی نبی کے لیے سزاوار نہیں کہ اپنے جسم پر ہتھیار لگانے کے بعد اس سے پہلے ہی اتار دے کہ ابھی جنگ اور اس کا انجام سامنے نہ آیا ہو۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس دن جسم اقدس پر ہتھیار باندھنے سے پہلے گفتگو کے دوران فرمایا تھا کہ میں نے خواب میں دیکھا ہے کہ میں ایک محفوظ قلعہ میں ہوں تو اس کی تعبیر مجھے یہی ملی ہے کہ وہ محفوظ قلعہ مدینہ منورہ ہے اور میں نے خواب میں یہ بھی دیکھا کہ میں ایک دنبہ کا تعاقب کر رہا ہوں تو میں نے دنبہ (کبش) سے مراد سردار لشکر لی ہے اور میں نے دیکھا کہ میری تلوار ذوالفقار میں رخنہ آ گیا ہے تو میں نے اس سے مراد یہ لی کہ تم میں رخنہ پڑ گیا ہے اور میں نے دیکھا کہ میں ایک گائے ذبح کر رہا ہوں تو گائے خدا کی قسم خیر ہے۔

امام احمد بزار حاکم اور بیہقی نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کی کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں نے خواب میں دیکھا کہ گویا میں ایک (کبش) کے پیچھے ہوں اور میری تلوار کا کنارہ ٹوٹ گیا ہے میں نے اس کی یہ تعبیر لی کہ میں قوم کے سردار کو قتل کروں گا اور اپنی تلوار کے کنارے ٹوٹ جانے کی یہ تعبیر لی کہ میری عترت میں سے کوئی شخص شہید ہوگا چنانچہ حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ شہید ہوئے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے طلحہ حجبی کو قتل کیا کہ وہ لشکر کفار کا علم بردار تھا۔

بیہقی نے موسیٰ بن عقبہ سے بطریق ابن شہاب روایت کی ہے کہ اور کہا ہے کہ اکثر علمائے حدیث کہتے ہیں کہ حضور علیہ السلام نے اپنی تلوار کے سلسلے میں جو بات خواب میں مشاہدہ فرمائی تھی وہ صدمہ تھا جو جنگ اُحد میں آپ کے چہرۂ انور کو پہنچا۔

بیہقی نے سعید بن المسیب رحمۃ اللہ علیہ سے روایت کی کہ ابی بن خلف نے جب اپنا فدیہ ادا کیا تو اس نے کہا' میں اپنے گھوڑے کو سولہ رطل دانہ کھلاؤں گا اور (نعوذ باللہ) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے قتل کے موقع پر اس کو استعمال کروں گا آپ کے سامنے جب اس کا ذکر ہوا تو فرمایا' انشاء اللہ میں اسے قتل کروں گا۔

پھر احد کے موقع پر ابی بن خلف زرہ اور خود اور دوسرے اسلحہ و سامان حفاظت سے لدا ہوا گھوڑے پر سوار ہوا اور کہنے لگا کہ' محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اگلی مرتبہ تو بچ گئے مگر اب ان کو ہرگز نہ چھوڑوں گا۔

احد کا میدان کارزار گرم تھا کہ اس نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی جانب گھوڑا دوڑایا اس کے تیور دیکھ کر جان نثاران رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو ذائقہ موت چکھانا چاہا مگر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اس کا راستہ چھوڑ دو اور رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کے جسم پر خود اور زرہ کے درمیان تر قوہ پر نیزے کی انی کا چرکا لگایا ابی زخمی ہو کر گھوڑے سے نیچے گرا اور مکہ مکرمہ تک زندہ نہ پہنچ سکا راستے میں ہی دم توڑ دیا۔

ابی جب زخمی ہو کر گرا تو اس کے کچھ ساتھی اسے پوچھنے آئے مگر وہ بیل کی طرح ڈکرا رہا تھا انہوں نے کہا کہ کیوں اتنا شور مچا رہا ہے تجھے تو ایک معمولی سی خراش آئی ہے تو اس نے ان سے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے اس ارشاد کا ذکر کیا کہ میں ابی کو قتل کروں گا اس کے بعد اس نے کہا قسم اس کی جس کے قبضہ میں میری جان ہے جو تکلیف مجھ پر گزر رہی ہے اگر وہ اہل ذی المجاز پر ہوتی تو وہ سب کے سب مر جاتے اور اسی طرح مکہ مکرمہ پہنچنے سے پہلے ہی راستہ میں مر گیا۔

بیہقی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے کہ اسی روایت کو عبدالرحمان بن خالد بن مسافر نے بھی بروایت ابن شہاب حضرت سعید بن المسیب سے بیان کیا ہے۔

حضرت عبداللہ بن جبیر رضی اللہ عنہ کے ماتحت تیر اندازوں نے دیکھا کہ تمام مشرکین میدان چھوڑ بھاگے تو انہوں نے کہا غنیمت اے دوستو غنیمت! مسلمان بھائی غالب آ گئے' تم کس انتظار میں کھڑے ہو بس اب چلو غنیمت لوٹیں۔

حضرت عبداللہ بن جبیر رضی اللہ عنہ نے فرمایا "تم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تاکید کو بھول گئے کہ آئندہ حکم ملنے تک اپنی جگہ کو نہ چھوڑنا۔

انہوں نے کہا جنگ ختم ہو چکی ہے اب ضرورت نہیں ہے' ہم کو مال غنیمت ضرور لوٹنا چاہئے۔

جب وہ وہاں سے ہٹے تو مشرکوں کے منہ پھر گئے اور وہ بھاگنے والے مقابلے پر آ گئے اور پھر صورت حال بدل گئی' یہی وہ صورت حال ہے جس کے بارے میں حق تعالیٰ نے فرمایا "وَالرَّسُوْلُ يَدْعُوْكُمْ فِيْٓ اُخْرٰىكُمْ" "یہ رسول تم کو آخرت کی طرف بلاتے ہیں۔ اس وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بارہ افراد کے سوا کوئی اور نہیں تھا اور ہم میں سے ستر[1] افراد شہید ہو گئے حالانکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے صحابہ کرام نے بدر کے دن ایک سو چالیس مشرکوں کو مبتلا کیا تھا اور ستر مشرکین مارے گئے۔

---

[1] اس جنگ میں کفار کی تعداد تقریباً ۳ ہزار اور مسلمان مجاہدین رضی اللہ عنہم کی کل تعداد جن میں کم عمر لڑکے بھی تھے سات سو تھی۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی کوشش یہی تھی کہ کم عمر بچوں کو لشکر میں شامل نہ ہونے دیں مگر ان کے شوق شہادت کا یہ عالم تھا کہ جو بچے بھرتی سے ناکام ہو جاتے [illegible] چنانچہ حضرت رافع بن خدیج ایڑیاں اٹھا کر پنجوں کے بل کھڑے ہو گئے تاکہ اونچے [illegible] معلوم ہوں [illegible] چل گئی اور لشکر کے مجاہدین کی فہرست میں نام لکھوا لیا ان ہی کے ہم عمر سمرہ رضی اللہ عنہ تھے ان سے کہا گیا تم بچے ہو واپس جاؤ تو انہوں نے جواب دیا کہ جنگ میں تو رافع سے قوی اور زیادہ طاقتور ہوں اور ان کو گرا لیتا ہوں یہ کیسا انصاف ہے کہ ایک کو رکھ لو مجھ کو [illegible] (بقیہ اگلے صفحہ پر)

امام احمد بیہقی نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کی انہوں نے فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نصرت جیسی جنگ احد میں ہوئی تھی ایسی نصرت کسی جگہ نہیں ہوئی لوگوں نے اس کا انکار کیا حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ اس کا انکار کرنے والوں کے درمیان اللہ کی کتاب موجود ہے۔

اللہ تعالیٰ یوم اُحد کے بارے میں ارشاد فرماتا ہے وَلَقَدْ صَدَقَكُمُ اللّٰهُ وَعْدَهٗٓ اِذْ تَحُسُّوْنَهُمْ بِاِذْنِهٖ الآیہ (اور یقیناً اللہ نے تم کو اپنا وعدہ سچ کر دکھایا جب تم اس کے حکم سے حس میں تھے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا جس کا مطلب قتل ہے حَتّٰٓى اِذَا فَشِلْتُمْ الآیہ (یہاں تک کہ تمہاری ہوا اکھڑ گئی) اس سے مراد وہی تیر انداز ہیں۔

اس کا واقعہ یہ ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے تیر اندازوں کو ایک جگہ قائم کر کے فرمایا "تم ہماری پشت کی حفاظت کرنا اگر تم یہ بھی دیکھو کہ ہم قتل ہو رہے ہیں تو ہماری مدد کو نہ آنا اور اگر تم دیکھو کہ ہم غنیمت جمع کر رہے ہیں تب بھی تم ہمارے شریک نہ آ کر نہ بننا۔ جب رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم غالب ہوئے اور مشرکوں کے لشکر کو تہہ و بالا کر دیا تو تمام تیر انداز لشکر میں آ کر مال غنیمت حاصل کرنے لگے اور وہ تیر انداز رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے اصحاب کی صفوں میں شامل ہو کر ان سے گھل مل گئے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے اپنے ہاتھ کی انگلیوں کو ملا کر بتایا اور ایک دوسرے میں مدغم ہو گئے جب تیر اندازوں نے اس جگہ کو خالی کر دیا جہاں ان کو متعین کر دیا گیا تھا تو اس جگہ یعنی نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے اصحاب کی پشت سے مشرکوں کے تھوڑے سے سوار داخل ہو گئے ایسی حالت میں بعض نے بعض کو قتل کیا اور مسلمانوں میں سے بہت سے لوگ شہید ہو گئے۔

رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے اصحاب کیلئے ان کا ابتدائی پہر کامیابی کا پہر تھا یہاں تک کہ مشرکوں کے سات یا نو علمبردار مارے گئے اس وقت شیطان نے آواز لگائی "قتل محمد" (نعوذ باللہ) اس آواز کے صحیح ہونے میں کسی نے شبہ نہیں کیا یہاں تک کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سعدین کے درمیان ظاہر ہوئے اور ہم نے آپ کو آپ کے جھک کر چلنے کے سبب سے پہچانا اس وقت ہمیں اتنی خوشی ہوئی کہ اب تک جو مصیبت ہمیں پہنچی تھی گویا ایسا معلوم ہوا کہ کوئی مصیبت ہی نہیں پہنچی۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم ہماری طرف بلندی پر صعود فرما رہے تھے اور فرماتے تھے کہ اس قوم پر اللہ کا غضب شدید ہو گیا ہے جس قوم نے اللہ کے رسول کے روئے تاباں کو لہولہان کیا ہے اور دوسری مرتبہ آپ نے فرمایا "اَللّٰهُمَّ لَيْسَ لَهُمْ اَنْ يَّعْلُوْنَا" الٰہی ان کے سزاوار نہیں کہ یہ ہم پر غلبہ پائیں۔

شیخین رحمہما اللہ نے حضرت سعد ابن ابی وقاص رضی اللہ عنہ سے روایت کی انہوں نے فرمایا کہ یوم احد میں میں نے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم

---

طاقتور نا اہل قرار دے کر گھر کو واپس کر دیا جائے بالآخر کشتی کرائی گئی اور انہوں نے رافع کو پچھاڑ دیا تو مجاہدین احد کی فہرست میں شامل ہو گئے۔

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم جب مدینہ سے احد کیلئے روانہ ہوئے تو فہرست پر ایک ہزار آدمی تھے اور سب مجاہدین حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تھے مگر مقام شوط پر پہنچ کر عبداللہ بن ابی جو منافقوں کا پیشرو تھا اپنے ۳۰۰ ساتھیوں کو لے کر الگ ہو گیا۔ عین وقت پر اس کی اس حرکت سے مسلمانوں کے لشکر میں اچھا خاصا اضطراب پیدا ہو گیا حتیٰ کہ بنو سلمہ اور بنو حارثہ کے لوگ تو ایسے دل شکستہ ہوئے کہ انہوں نے بھی پلٹ جانے کا ارادہ کر لیا مگر اولوالعزم صحابہ کی فہمائش سے یہ احساس کمتری اور اضطراب رفع ہو گیا۔ آل عمران رکوع ۱۳ آیت ۱۲۲ میں ہے۔

اِذْ هَمَّتْ طَّآئِفَتٰنِ مِنْكُمْ اَنْ تَفْشَلَا ۙ وَاللّٰهُ وَلِيُّهُمَا ؕ وَعَلَى اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ ○ (آل عمران رکوع ۱۳۔ آیت ۱۲۲

یاد کرو جب تم میں سے دو گروہ (بنو سلمہ اور بنو حارثہ) بزدلی دکھانے پر آمادہ ہو گئے تھے حالانکہ اللہ ان کی مدد پر موجود تھا اور مومنوں کو اللہ ہی پر بھروسہ رکھنا چاہئے۔

